بسم اللہ الرحمن الرحیم — نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم






الحمد للہ والمنۃ



کہ یہ رسالہ

# ایک چیلنج

یعنی

دنیا کے تمام مسلمانوں کو علی الخصوص اور دیگر مذاہب کو علی العموم منزل کیلئے انعامی چیلنج

مُصنّفہ

مخدوم مکرم عالیجناب سیٹھ عبداللہ الہ دین صاحب احمدی

جس میں

حضرت اقدس میرزا غلام احمد صاحب قادیانی مسیح موعود مہدی مسعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دعاوی کو قرآن شریف واحادیث صحیحہ و عقلی و نقلی دلائل سے ثابت کرکے آخر میں ایک زبردست چیلنج دیا ہے اور جسکو خود مصنف نے تقریب جلسۂ سالانہ انجمن احمدیہ حیدرآباد دکن بابتہ سال ۱۳۴۳ھ م ۱۰ جمادی الاول روز جمعہ انجمن احمدیہ واقع زیر تالاب میر جملہ روبروئے باؤلی مبارک السلطان ایک مجمع عام میں پڑھکر سنایا بعد ازاں ایک ہندو مسلمان اور مستورات اور دو غیر مسلم سلسلۂ احمدیہ میں داخل ہوئے لہٰذا بسلسلۂ احسن مصنف وغیرہ چھپوا کر شایع کیا گیا

انتیکا پریس بالمقابل سنج حیدرآباد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نحمدہ ونصلی

# شرائط بیعت سلسلہ احمدیہ

(از حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام)

اول بیعت کنندہ سچے دل سے عہد اس بات کا کرے کہ آئندہ اس وقت تک کہ قبر میں داخل ہو جائے شرک سے
دوم یہ کہ جھوٹ اور زنا اور بدنظری اور فسق و فجور اور ظلم اور خیانت اور فساد اور بغاوت کے طریقو
نفسانی جوشوں کے وقت ان کا مغلوب نہ ہوگا اگرچہ کیسا ہی جذبہ پیش آوے سوم یہ کہ بلاناغہ پنجوقت نماز موافق
ادا کرتا رہیگا اور حتی الوسع نماز تہجد کے پڑھنے اور اپنے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجنے اور ہر روز اپنے گ
مانگنے اور استغفار کرنے میں مداومت اختیار کریگا اور دلی محبت سے اللہ تعالیٰ کے احسانوں کو یاد کرکے
تعریف کو ہر روزہ اپنا ورد بنائیگا چہارم یہ کہ عام خلق اللہ کو عموماً اور مسلمانوں کو خصوصاً اپنے نفسانی
نوع کی ناجائز تکلیف نہ دیگا زبان سے نہ ہاتھ سے نہ کسی اور طرح سے پنجم یہ کہ ہر حال رنج و راحت عسر اور یسر
کے ساتھ وفاداری کریگا۔ بہرحالت راضی بقضاء ہوگا اور ہر ایک ذلت اور دکھ کے قبول کرنے کیلئے اس کی را
اور کسی مصیبت کے وارد ہونے پر اس سے منہ نہیں پھیریگا بلکہ قدم آگے بڑھائیگا ششم یہ کہ اتباع رسم اور
ہوس سے باز آجائے گا اور قرآن شریف کی حکومت کو بکلی اپنے اوپر قبول کرے گا اور قال اللہ و قا
اپنی ہر ایک راہ میں دستور العمل قرار دے گا ہفتم یہ کہ تکبر اور نخوت کو بکلی چھوڑ دے گا
وعاجزی و خوش خلقی اور حلیمی سے زندگی بسر کرے گا۔ ہشتم یہ کہ دین اور دنیا کی
ہمدردی اسلام کو اپنی جان اور اپنے مال اور اپنی اولاد اور اپنے ہر ایک عزیز سے زیادہ
سمجھے گا نہم یہ کہ عام خلق اللہ کی ہمدردی میں محض للہ مشغول رہے گا اور جہاں تک
اپنی خداداد طاقتوں اور نعمتوں سے بنی نوع کو فائدہ پہنچائے گا دہم یہ کہ اس عاجز سے
محض للہ باقرار طاعت در معروف باندھ کر اس پر تا وقت مرگ قائم رہے گا اور اس عقد اخوت
اعلیٰ درجہ کا ہوگا کہ اس کی نظیر دنیوی رشتوں اور ناطوں اور تمام خادمانہ حالتوں میں پائی

---

دیکھو اشتہار تکمیل تبلیغ ۱۲ جنوری ۱۸۸۹ عیسوی




نحمدہ ونصلی علی حبیبہ ورسولہ محمد مصطفی احمد مجتبی المکی والمدنی
ونسلم علی آلہ الطیبین الطاہرین واصحابہ وخلفائہ الراشدین المہدیین

# دنیا کے تمام مسلمانوں کو علی الخصوص اور دیگر مذاہب کو علی العموم دس ہزار روپئے کے انعام کیساتھ ایک چیلنج

اشہد ان لا الٰہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ واشہد ان محمدا عبدہ ورسولہ

اما بعد

فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین الرحمن الرحیم مالک یوم الدین ایاک نعبد وایاک نستعین اھدنا الصراط المستقیم صراط الذین انعمت علیہم غیر المغضوب علیہم ولا الضالین

بسم اللہ الرحمن الرحیم　　　　نحمدہ و نصلی علیٰ رسولہ

# شرائط بیعت سلسلہ احمدیہ

(از حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام)

اول بیعت کنندہ سچے دل سے عہد اس بات کا کرے کہ آئندہ اُس وقت تک کہ قبر میں داخل ہو جائے شرک سے مجتنب رہے
دوم یہ کہ جھوٹ اور زنا اور بدنظری اور فسق و فجور اور ظلم اور خیانت اور فساد اور بغاوت کے طریقوں سے بچتا رہے گا
نفسانی جوشوں کے وقت ان کا مغلوب نہ ہوگا اگرچہ کیسا ہی جذبہ پیش آوے سوم یہ کہ بلاناغہ پنجوقت نماز موافق حکم خدا اور ر
ادا کرتا رہے گا اور حتی الوسع نماز تہجد کے پڑھنے اور اپنے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجنے اور ہر روز اپنے گناہوں کی م
مانگنے اور استغفار کرنے میں مداومت اختیار کریگا اور دلی محبت سے اللہ تعالیٰ کے احسانوں کو یاد کرکے اس کی
تعریف کو ہر روز اپنا ورد بنائیگا چہارم یہ کہ عام خلق اللہ کو عموماً اور مسلمانوں کو خصوصاً اپنے نفسانی جوشوں سے
نوع کی ناجائز تکلیف نہ دیگا زبان سے نہ ہاتھ سے نہ کسی اور طرح سے پنجم یہ کہ ہر حال رنج و راحت عسر اور یسر و بلا
کے ساتھ وفاداری کریگا بہر حالت راضی بقضاء ہوگا اور ہر ایک ذلت اور دکھ کے قبول کرنے کیلئے اس کی راہ میں تیار ر
اور کسی مصیبت کے وارد ہونے پر اس سے منہ نہ پھیریگا بلکہ قدم آگے بڑھائیگا ششم یہ کہ اتباع رسم اور متابعت
ہوس سے باز آجائے گا اور قرآن شریف کی حکومت کو بکلی اپنے اوپر قبول کرے گا اور قال اللہ و قال الر
اپنی ہر ایک راہ میں دستور العمل قرار دے گا ہفتم یہ کہ تکبر اور نخوت کو بکلی چھوڑ دے گا اور فرو
و عاجزی و خوش خلقی اور حلیمی سے زندگی بسر کرے گا۔ ہشتم یہ کہ دین اور دنیا کی عزت ا
ہمدردی اسلام کو اپنی جان اور اپنے مال اور اپنی اولاد اور اپنے ہر ایک عزیز سے زیادہ تر ع
سمجھے گا نہم یہ کہ عام خلق اللہ کی ہمدردی میں محض للہ مشغول رہے گا اور جہاں تک بس چل
اپنی خداداد طاقتوں اور نعمتوں سے بنی نوع کو فائدہ پہنچائے گا دہم یہ کہ اس عاجز سے عقد
محض للہ باقرار طاعت در معروف باندھ کر اس پر تا وقت مرگ قائم رہے گا اور اس عقد اخوت میں ا
اعلیٰ درجہ کا ہوگا کہ اس کی نظیر دنیوی رشتوں اور ناطوں اور تمام خادمانہ حالتوں میں پائی نہ جا

دیکھو اشتہار تبلیغ ۱۲ جنوری ۱۸۸۹ عیسوی






نحمدہ ونصلی علی حبیبہ ورسولہ محمد مصطفی احمد مجتبی المکی والمدنی
ونسلم علی آلہ الطیبین الطاہرین واصحابہ وخلفائہ الراشدین المھدیین

# دنیا کے تمام مسلمانوں کو علی الخصوص اور دیگر مذاہب کو علی العموم دس ہزار روپیہ کے انعام کیساتھ ایک کھلا چیلنج

اشہد ان لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ واشہد ان محمداً عبدہ ورسولہ

## اما بعد

فاعوذ باللہ من الشیطان الرجیم بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین الرحمن الرحیم مالک یوم الدین ایاک نعبد وایاک نستعین
اہدنا الصراط المستقیم صراط الذین انعمت علیہم غیر المغضوب علیہم ولا الضالین

آمین

بسم اللہ الرحمن الرحیم نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

# شرائط بیعت سلسلہ احمدیہ

(از حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام)

**اول** بیعت کنندہ سچے دل سے عہد اس بات کا کرے کہ آئندہ اس وقت تک کہ قبر میں داخل ہو جائے شرک سے مجتنب رہے گا۔ **دوم** یہ کہ جھوٹ اور زنا اور بدنظری اور فسق و فجور اور ظلم اور خیانت اور فساد اور بغاوت کے طریقوں سے بچتا رہے گا اور نفسانی جوشوں کے وقت ان کا مغلوب نہ ہوگا اگرچہ کیسا ہی جذبہ پیش آوے۔ **سوم** یہ کہ بلاناغہ پنجوقتہ نماز موافق حکم خدا اور رسول کے ادا کرتا رہے گا اور حتی الوسع نماز تہجد کے پڑھنے اور اپنے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجنے اور ہر روز اپنے گناہوں کی معافی مانگنے اور استغفار کرنے میں مداومت اختیار کریگا اور دلی محبت سے اللہ تعالیٰ کے احسانوں کو یاد کرکے اس کی حمد اور تعریف کو ہر روزہ اپنا ورد بنائیگا **چہارم** یہ کہ عام خلق اللہ کو عموماً اور مسلمانوں کو خصوصاً اپنے نفسانی جوشوں سے کسی نوع کی ناجائز تکلیف نہ دیگا زبان سے نہ ہاتھ سے نہ کسی اور طرح سے **پنجم** یہ کہ ہر حال رنج و راحت و عسر اور یسر و بلا میں اللہ تعالیٰ کے ساتھ وفاداری کریگا۔ بہرحالت راضی بقضا ہوگا اور ہر ایک ذلت اور دکھ کے قبول کرنے کیلئے اس کی راہ میں تیار رہیگا اور کسی مصیبت کے وارد ہونے پر اس سے منہ نہ پھیریگا بلکہ قدم آگے بڑھائیگا **ششم** یہ کہ اتباع رسم اور متابعت ہوا و ہوس سے باز آجائے گا اور قرآن شریف کی حکومت کو بکلی اپنے اوپر قبول کرے گا اور قال اللہ وقال الرسول کو اپنی ہر ایک راہ میں دستور العمل قرار دے گا **ہفتم** یہ کہ تکبر اور نخوت کو بکلی چھوڑ دے گا اور فروتنی و عاجزی و خوش خلقی اور حلیمی سے زندگی بسر کرے گا۔ **ہشتم** یہ کہ دین اور دنیا کی عزت اور ہمدردی اسلام کو اپنی جان اور اپنے مال اور اپنی اولاد اور اپنے ہر ایک عزیز سے زیادہ تر عزیز سمجھے گا **نہم** یہ کہ عام خلق اللہ کی ہمدردی میں محض للہ مشغول رہے گا اور جہاں تک بس چل سکتا ہے اپنی خداداد طاقتوں و نعمتوں سے بنی نوع کو فائدہ پہنچائے گا **دہم** یہ کہ اس عاجز سے عقد اخوت محض للہ باقرار اطاعت در معروف باندھکر اس پر تا وقت مرگ قائم رہے گا اور اس عقد اخوت میں ایسا اعلیٰ درجہ کا ہوگا کہ اس کی نظیر دنیوی رشتوں اور ناطوں اور تمام خادمانہ حالتوں میں پائی نہ جاتی ہو۔

---

دیکھو اشتہار تکمیل تبلیغ ۱۲ جنوری ۱۸۸۹ء عیسوی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی حبیبہ ورسولہ محمد مصطفی احمد مجتبی المکی والمدنی

ونسلم علی آلہ الطیبین الطاہرین واصحابہ وخلفائہ الراشدین المہدیین

# دنیا کے تمام مسلمانوں کو علی الخصوص اور دیگر مذاہب کو

# علی العموم دس ہزار روپے کے انعام کیساتھ ایک چیلنج

اشہد ان لا الٰہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ واشہد ان محمدا عبدہ ورسولہ

اما بعد

فاعوذ باللہ من الشیطان الرجیم بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین الرحمن الرحیم مالک یوم الدین ایاک نعبد وایاک نستعین

اھدنا الصراط المستقیم صراط الذین انعمت علیھم غیر المغضوب علیھم ولا الضالین

آمین

## انسان کے پیدائش کی غرض و غایت

اللہ تعالیٰ نے محض اپنی شانِ رحمانیت سے تمام کائنات کو بنا کر پھر اپنی ساری مخلوقات میں سے انسان کو شرف و بزرگی کا تاج عطا فرمایا۔ جہاں اس انسان کی خدمت گزاری کے لئے زمینی مخلوق کو اطاعت و فرمانبرداری کا سبق دیا حتی کہ بہت سی جان دار مخلوق کو محض انسان کے آرام و آسایش اور خوراک ولباس و کاروبار کے خاطر اپنے گردنوں کو انسانی اطاعت کے جوے کے نیچے رکھدینے بلکہ اُن کی ضرورتوں پر اپنے عزیز جانوں کو بھی بے دریغ قربان کر دینے کو اُن پر لازمی قرار دیدیا تو اُدھر آسمانی مخلوق اور ملکوتی و قدسی صفات ملائکہ کو بھی دن و رات بلکہ ہر لحظہ و ہر ساعت اسی انسانی خدمات کی بجا آوری میں لگا دیا اور اس طرح سے تمام زمینی و آسمانی مخلوق میں انسان کو اشرف المخلوقات بنا کر سب میں اُس کو معزز و سرفراز کر دیا۔ پس جب کہ ایسے ایسے عظیم الشان احسانات سے اُس رحمٰن رحیم۔ مالک نے انسان کو اعزاز بخشا اور تمام عالم کو انسان کی اطاعت و فرماں برداری میں کسی نہ کسی طرح سے سرگرم بنا دیا ہے تو اب یہاں طبعًا یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ پھر یہ انسان خود کس کام کے لئے پیدا کیا گیا ہے اور اس کی پیدایش کی غرض و غایت کیا ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ انسان بہ توفیق و مدد خداوندی محض اپنے خالق و مالک کی فرماں برداری میں اپنی جان قربان کرنے اور گردن عبودیت کو آستانۂ الوہیت پر جھکانے کے لئے پیدا کیا گیا ہے جیسا کہ اُس رب العالمین رحمٰن رحیم مالک یوم الدین خدا نے ہمیں اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ سے یہ پاک سبق سکھلایا اور پھر اس کے بعد انسان کو اپنے فرض شناسی کی طرف متوجہ کرنے اور اُس کو بخوبی جتلانے کے لئے صاف طور پر اپنے مقدس منشاء کو اس طرح ظاہر فرمایا کہ وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِیَعْبُدُوْنَ ﴿سورۂ ذاریٰت ع ۳﴾ یعنی امیر و غریب پوشیدہ و ظاہر۔ الغرض ہر نفس کو محض اُس مالک و پالنہار کی عبادت کے لئے ہی پیدا کیا گیا ہے۔

اگر غور کریں تو معلوم ہوگا کہ عبادت خداوندی و اطاعت الٰہی سے انسان کا اپنا ہی کچھ فائدہ ہے یعنے وہ انسان جو اللہ تعالیٰ کی ہستی پر ایسا کامل یقین رکھتا ہے کہ گویا اللہ تعالیٰ کی نظر ہر دم اُس پر ہے اور وہ اُس کے ہر ایک فرمان کو اپنے ہر ایک قول و فعل پر ایسا مقدم رکھتا ہے کہ اُس کے خلاف کوئی عمل کرنا اپنے لئے موت سمجھتا ہے تو جب انسان اس طرح اللہ تعالیٰ کی راہ میں اپنی جان قربان کرنے تیار ہو جاتا ہے تو اس کو اس دنیا میں ہی ایک نئی زندگی بخشی جاتی ہے جس کے طفیل وہ رحمٰن و رحیم ایسی نوازشات کرتا ہے کہ گویا اس کو اس جہان میں ہی جنت مل جاتی ہے۔

**اسلام کا خدا ربّ العالمین ہے**

اب یہ تمام باتیں انسان کو کس طرح معلوم ہو سکیں پس اللہ تعالیٰ نے دنیا کی ہر ایک قوم میں اپنا نبی اُن ہی کی زبان میں مبعوث کیا جیسا کہ وہ فرماتا ہے وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا بِلِسَانِ قَوْمِهٖ لِيُبَيِّنَ لَهُمْ سورۂ ابراہیم ع۱ ۞ یعنی ہم نے نہیں بھیجا کوئی رسول لیکن اُسی قوم کی زبان میں تاکہ اُن کو صاف طور سے سمجھا دیا جائے چونکہ اللہ تعالیٰ ربّ العالمین ہے اس لئے اُس نے دنیا کی تمام قوموں کو اپنی نعمت سے سرفراز کرنا چاہا اور اسی لئے ہر ایک قوم میں اُس ہی زبان کا نبی مبعوث کیا تب ہی تو ہم مانتے ہیں کہ ہندو قوم جو حضرت کرشن[۱] کو اور پارسی قوم جو حضرت زردشتؑ کو اور عیسائی قوم جو حضرت عیسیٰ[۲] علیٰ نبینا و علیہم الصلوٰۃ والسلام کو اپنا نبی مانتی ہے تو وہ بیشک اللہ تعالیٰ کی طرف سے مبعوث کئے ہوئے راست باز انبیاء تھے۔ مگر ہم یہ بات ہرگز نہیں مان سکتے کہ حضرت کرشن نے ہندو قوم کو بت پرستی کی تعلیم سکھلائی ہو اور حضرت زردشت نے پارسی قوم کو آتش پرستی کا سبق دیا ہو جس طرح ہم یہ بات ہرگز نہیں مان سکتے کہ حضرت عیسیٰ[۲] علیہ السلام نے عیسائی قوم کو یہ تعلیم دی ہو کہ وہ خدا ہیں یا خدا

---

ع جیسے قوم تعلیم پا سکے۔ قوم سے مراد عام یا خاص یعنی عرب باعتبار خصوصیت غیر عرب باعتبار عمومیت ۞۞

## انسان کے پیدائش کی غرض و غایت

اللہ تعالیٰ نے محض اپنی شانِ رحمانیت سے تمام کائنات کو بنا کر پھر اپنی ساری مخلوقات میں سے **انسان** کو شرف و بزرگی کا تاج عطا فرمایا۔ جہاں اس **انسان** کی خدمت گزاری کے لئے زمینی مخلوق کو اطاعت و فرمانبرداری کا سبق دیا حتی کہ بہت سی جان دار مخلوق کو محض انسان کے آرام و آسایش اور خوراک و لباس و کاروبار کے خاطر اپنے گردنوں کو انسانی اطاعت کے جوے کے نیچے رکھدینے **بلکہ** اُن کی ضرورتوں پر اپنے عزیز جانوں کو بھی بے دریغ قربان کر دینے کو اُن پر لازمی قرار دیدیا تو اُدھر آسمانی مخلوق اور ملکوتی و قدسی صفات ملائکہ کو بھی دن و رات بلکہ ہر لحظہ و ہر ساعت اسی **انسانی** خدمات کی بجا آوری میں لگا دیا اور اس طرح سے تمام **زمینی و آسمانی** مخلوق میں انسان کو **اشرف المخلوقات** بنا کر سب میں اُس کو معزز و سرفراز کردیا۔ پس جب کہ ایسے ایسے **عظیم الشان** احسانات سے اُس رحمٰن رحیم۔ مالک نے انسان کو اعزاز بخشا اور تمام عالم کو انسان کی اطاعت و فرماں برداری میں کسی نہ کسی طرح سے سرگرم بنا دیا ہے تو اب یہاں طبعًا یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ پھر یہ **انسان** خود کس کام کے لئے پیدا کیا گیا ہے اور اس کی پیدایش کی غرض و غایت کیا ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ انسان بتوفیق و مدد خداوندی محض اپنے خالق و مالک کی فرماں برداری میں اپنی جان قربان کرنے اور گردن عبودیت کو **آستانۂ الوہیت** پر جھکانے کے لئے پیدا کیا گیا ہے جیسا کہ اُس ربّ العالمین رحمٰن رحیم مالک یوم الدین خدا نے ہمیں اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ سے یہ پاک سبق سکھلایا اور پھر اس کے بعد انسان کو اپنے فرض شناسی کی طرف متوجہ کرنے اور اُس کو بخوبی جتلانے کے لئے صاف طور پر اپنے مقدس منشاء کو اس طرح ظاہر فرما دیا کہ وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِیَعْبُدُوْنَ ۞ سورۂ ذاریٰت ع ۞ یعنی امیر و غریب پوشیدہ و ظاہر۔ الغرض ہر نفس کو محض اُس مالک و پالنہار کی عبادت کے لئے ہی پیدا کیا گیا ہے۔

اگر غور کریں تو معلوم ہوگا کہ عبادت خداوندی و اطاعت الٰہی سے انسان کا اپنا ہی کچھ فائدہ ہے یعنے وہ انسان جو اللہ تعالیٰ کی ہستی پر ایسا کامل یقین رکھتا ہے کہ گویا اللہ تعالیٰ کی نظر ہر دم اُس پر ہے اور وہ اُس کے ہر ایک فرمان کو اپنے ہر ایک قول و فعل پر ایسا مقدم رکھتا ہے کہ اُس کے خلاف کوئی عمل کرنا اپنے لئے موت سمجھتا ہے تو جب انسان اس طرح اللہ تعالیٰ کی راہ میں اپنی جان قربان کرنے تیار ہو جاتا ہے تو اس کو اس دنیا میں ہی ایک نئی زندگی بخشی جاتی ہے جس کے بطفیل وہ رحمٰن و رحیم ایسی نوازشات کرتا ہے کہ گویا اس کو اس جہان میں ہی جنت مل جاتی ہے۔

**اسلام کا خدا ربّ العالمین ہے**

اب یہ تمام باتیں انسان کو کس طرح معلوم ہو سکیں پس اسلئے اللہ تعالیٰ نے دنیا کی ہر ایک قوم میں اپنا نبی اُن ہی کی زبان میں مبعوث کیا جیسا کہ وہ فرماتا ہے وَمَا اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا بِلِسَانِ قَوْمِهٖ لِيُبَيِّنَ لَهُمْ سورۂ ابراہیم ع ۱ یعنی ہم نے نہیں بھیجا کوئی رسول لیکن اُسی قوم کی زبان میں تاکہ اُن کو صاف طور سے سمجھا دیا جائے۔

چونکہ اللہ تعالیٰ ربّ العالمین ہے اس لئے اُس نے دنیا کی تمام قوموں کو اپنی نعمت سے سرفراز کرنا چاہا اور اسی لئے ہر ایک قوم میں اُس ہی زبان کا نبی مبعوث کیا تب ہی تو ہم مانتے ہیں کہ ہندو قوم جو حضرت کرشنؑ کو اور پارسی قوم جو حضرت زردشتؑ کو اور عیسائی قوم جو حضرت عیسیٰؑ علیٰ نبینا و علیہم الصلوٰۃ والسلام کو اپنا نبی مانتی ہے تو وہ بیشک اللہ تعالیٰ کی طرف سے مبعوث کئے ہوئے راست باز انبیاء تھے۔ مگر ہم یہ بات ہرگز نہیں مان سکتے کہ حضرت کرشنؑ نے ہندو قوم کو بت پرستی کی تعلیم سکھلائی ہو اور حضرت زردشتؑ نے پارسی قوم کو آتش پرستی کا سبق دیا ہو جس طرح ہم یہ بات ہرگز نہیں مان سکتے کہ حضرت عیسیٰؑ علیہ السلام نے عیسائی قوم کو یہ تعلیم دی ہو کہ وہ خدا ہیں یا خدا

ع جسطرح قوم تعلیم پا سکے۔ قوم سے مراد عام یا خاص ہیں عرب باعتبار خصوصیت غیر عرب باعتبار عمومیت ::

گئے بیٹھے اس لئے اُن کی پرستش کیجائے کیونکہ جس قرآن شریف سے ہم کو
اس بات کا پتہ لگتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے دنیا کی تمام قوموں میں اپنے نبی مبعوث
کئے ہیں تو اُسی قرآن سے ہم کو اس بات کا بھی ثبوت ملتا ہے کہ اُن تمام قوموں کو
ایک ہی قسم کی اصل تعلیم سکھلائی گئی تھی اور وہ اللہ تعالیٰ کی توحید کے متعلق تھی
جیساکہ اُس نے اپنے پاک کلام میں فرمایا ہے وَلَقَدْ بَعَثْنَا فِي كُلِّ أُمَّةٍ رَّسُولًا
أَنِ اعْبُدُوا اللَّهَ وَاجْتَنِبُوا الطَّاغُوتَ سورۂ نحل رع ۵ یعنی البتہ تحقیق ہم نے
ہر ایک قوم میں رسول بھیجا مگر یہہ ہدایت کے ساتھ کہ تم اللہ ہی کی عبادت کرو
اور طاغوت سے بچو۔

اس آیت شریف سے صاف ظاہر ہوگیا کہ گو اللہ تعالیٰ نے دنیا کی تمام قوموں
میں اپنے نبی مبعوث کئے اور اِن تمام کے ذریعہ جو اصل تعلیم اُن قوموں کو دیگئی
تھی وہ توحید کی تعلیم تھی مگر ہر ایک قوم نے اپنے مذہب کی اصل شکل بگاڑدی
اُس کا سبب یہی ہے کہ وہ لوگ اپنے نبیوں کی وفات کے بعد رفتہ رفتہ
اُن کی اصل توحید کی تعلیم سے دور ہوتے گئے اور قسم قسم کے مشرکانہ رسوم کو
اپنے مذاہب میں داخل کر بیٹھے جس طرح عیسائیوں نے حضرت عیسیٰ کی نسبت
کیا ہے پھر بھی اللہ تعالیٰ نے چاہا کہ ان کو دوبارہ راہِ راست پر جمع ہونے کا
موقع دے اس لئے اس نے پھر اُن ہی قوموں میں وقتاً فوقتاً نبی مبعوث
کرتا رہا مگر وہ لوگ اپنے غلط خیالات اور مشرکانہ رسوم ہی کو سچا مذہب سمجھ بیٹھے
تھے اس لئے اکثر لوگ اسی پر اڑے رہے اور حق کے قبول کرنے سے انکار
کردیا جیساکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے ثُمَّ أَرْسَلْنَا رُسُلَنَا تَتْرَا كُلَّمَا جَاءَ
أُمَّةً رَّسُولُهَا كَذَّبُوهُ سورۂ مومنون رع ۳ یعنی پھر ہم ایک کے بعد ایک
رسول بھیجے مگر جب کبھی کسی قوم میں اس کا رسول آیا تو انھوں نے اس کی
تکذیب کی اس کے بعد وہ وقت آیا جب کہ اللہ تعالیٰ نے یہ چاہا کہ دنیا کی تمام
قوموں کے لئے ایک ہی دستور العمل اور کامل مذہب ہو اس لئے اُس نے

ہمارے آقائے نامدار سرور انبیا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ واصحابہٖ وسلم کے ذریعہ اسلام کا مذہب قایم کیا اور فرمایا کہ وَمَنْ یَّبْتَغِ غَیْرَ الْاِسْلَامِ دِیْنًا فَلَنْ یُّقْبَلَ مِنْهُ ۚ وَهُوَ فِی الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِیْنَ سورہ آل عمران رکوع ۹ یعنی جو کوئی اسلام کے سوا اور کسی دین کی پیروی کرے گا تو ہرگز اُس سے قبول نہ کیا جاوے گا اور وہ آخرت میں نقصان پانے والوں میں سے ہوگا۔

مگر افسوس ہے کہ مسلمانوں نے بھی رفتہ رفتہ دوسری قوموں کی طرح وہی ٹھوکر کھائی اور اپنے عظیم الشان نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کے بعد آپ کی اصل تعلیم سے دور ہوتے گئے اور آپس میں اس قدر اختلافات بڑھا دئے کہ ایک اسلامی مذہب میں بہت سے مشرکانہ و بدعتی رسومات وخیالات کے کئی فرقے بنا دئے اسی لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آگے سے ہی جتلا دیا تھا کہ اس اُمت میں ۷۳ فرقے ہو جائیں گے مگر اُن میں سے ایک کے سوائے باقی تمام جہنمی ہوں گے

**مصلح و مجددین کے آنے کی غرض**

اس لئے جسطرح اگلی اُمتوں کے گمراہ ہو جانے پر پھر اُن کو راہِ راست پر لانے کے لئے اللہ تعالیٰ نے اُن میں مصلح مبعوث کرنے کا سلسلہ جاری کیا تھا تو اُسی سنت کے مطابق اس رحمان رحیم نے مسلمانوں کے لئے بھی وہی قاعدہ جاری رکھنے کا وعدہ عطا فرمایا جیسا کہ اُس نے سورہ نور میں فرمایا ہے وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَیَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِی الْاَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ۪ وَلَیُمَكِّنَنَّ لَهُمْ دِیْنَهُمُ الَّذِی ارْتَضٰی لَهُمْ سورہ نور رکوع ۷ یعنی وعدہ کیا اللہ تعالیٰ نے اُن لوگوں سے جو تم میں سے ایمان لائے اور نیک عمل کئے کہ ضرور بالضرور اُنہیں زمین میں خلیفے (یعنی دین کا جانشین) کرے گا جیسا کہ اُن لوگوں کو جانشین کیا جو اُن سے پہلے تھے اور ضرور بالضرور اُن کے لئے اُن کا دین مضبوط کرے گا جو اللہ تعالیٰ نے اُن کے لئے پسند کیا ہے۔

## مجدد مصلح کی ضرورت ایک عقلی دلیل

جس طرح ہم ہمیشہ یہ قدرتی قانون مشاہدہ کرتے ہیں کہ جب آفتاب غروب ہو جاتا ہے تو آہستہ آہستہ روشنی کم ہوتی جاتی ہے اور تاریکی پھیلنے لگتی ہے تو اُس وقت انسان آنکھیں رکھتے ہوئے بھی بغیر روشنی کے دیکھ نہیں سکتا اس کے بعد پھر وہ وقت آتا ہے کہ جب اللہ تعالیٰ دنیا میں روشنی پھیلانے کے لئے پھر آفتاب طلوع کرتا ہے تو اسی طرح جب کسی زمانہ میں دین کا آفتاب غروب ہو جاتا ہے یعنی نبی وفات پا جاتا ہے تو اُس کی قوم کو اپنے پاس دینی کتابیں رکھتی ہے پھر بھی رفتہ رفتہ اسکی اصل تعلیم سے دور ہوتی جاتی ہے اور جب بہت ہی گمراہی پھیل جاتی ہے تو اُس رب العالمین کی رحمانیت پھر جوش میں آتی ہے اور وہ ان میں انہیں میں سے کسی ایک کو مصلح بناتا ہے اور اس کے ذریعہ پھر دین کا آفتاب طلوع کر دیتا ہے اور سعید فطرت لوگوں کو دوبارہ راہ راست آجانے کا موقع دیدیتا ہے یہ اللہ تعالیٰ کا بہت بڑا فضل ہے جو مسلمانوں کیلئے قیامت تک جاری رکھا گیا ہے۔ اب ایسے مصلح جو خاص اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس اُمت کے لئے مبعوث کئے جاوینگے اُن کا ظہور کب ہوگا اس کے متعلق ہمارے سردار دو جہاں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اللہ تعالیٰ سے وحی والہام پاکے یہ اعلان فرما کر اُمت کو متوجہ او منتظر کرا دیا کہ اِنَّ اللہ یبعث لھذہ الامۃ علیٰ راس کل مائۃ سنۃ من یجدد لھا دینھا (ابوداؤد) یعنی اللہ تعالیٰ اس اُمت کے لئے ہر صدی کے شروع میں ایک ایسے شخص کو مبعوث کرے گا جو اُن کے لئے اُن کا دین تازہ کرے گا۔

## آنحضرت صلعم کے نبوت کاملہ کا ثبوت اور مجددین کے آنیکی بشارت

اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس دین کی تجدید کے لئے مقررہ وقت پر خاص مصلح مبعوث کئے جانیکی بشارت مسلمانوں کے لئے ایک ایسی عظیم الشان صداقت ہے کہ جس کے ذریعہ ہم دنیا کی

تمام قوموں پر یہ بات بآسانی ثابت کر سکتے ہیں کہ صرف اسلام ہی ایک زندہ مذہب ہے اور باقی تمام مذاہب مردہ ہیں۔ کیونکہ خداوند تعالیٰ نے جب سے ہمارے مولیٰ و ہادی برحق نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ مع التسلیم کے ذریعہ اسلام کی بنیاد رکھی اور پھر اُسے دنیا میں پھیلایا تب سے دوسرے کسی مذہب میں اللہ تعالیٰ نے اپنا کوئی مصلح اُن مذاہب کی تجدید کے لئے مبعوث نہ فرمایا اس لئے وہ تمام قومیں صدہا سال سے مشرکانہ پرستش میں مبتلا ہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ نے جب دنیا کی تمام قوموں کے لئے اسلام ہی کو ایک عام اور کامل مذہب بنایا تو اگلے تمام مذاہب منسوخ ہو گئے اس لئے پھر وہ منسوخ شدہ مذاہب میں مصلح مبعوث کرنے کی کوئی ضرورت باقی نہ رہی۔

اسلام کی اس خصوصیت سے دنیا کی تمام قوموں پر ہمارے آقا و سرور انبیاء صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ تعالیٰ کی طرف کے ایک سچے رسول بلکہ افضل الرسل بہت صفائی سے ثابت ہوتے ہیں کیونکہ صدہا سال آئندہ کے غیب کی باتیں اللہ تعالیٰ کے سوائے کوئی جانتا نہیں اور اللہ تعالیٰ یہ اسرار کی باتیں اپنے برگزیدہ رسولوں کے سوائے اور کسی کو ظاہر نہیں کرتا جیسا کہ اس نے قرآن شریف میں فرمایا ہے لَا يُظْهِرُ عَلٰى غَيْبِهٖٓ اَحَدًا اِلَّا مَنِ ارْتَضٰى مِنْ رَّسُوْلٍ سورہ جن ع ۲ یعنی اللہ تعالیٰ نہیں غالب کرتا اپنے غیب کی باتیں کسی کو مگر اس شخص کو جس کو وہ پسند کرتا ہے رسولوں میں سے تو اس طرح جو غیب کی باتیں ہمارے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صدہا سال پیشتر بڑے زور سے اعلان کی تھیں اور وہ حسبہ ارشاد نبوی کے مطابق اس امت میں آئے دن ظاہر بھی ہوتی رہیں چنانچہ مجددین کے متعلق جو ارشاد تھا وہ ان حضرات کرام سے ظہور پذیر ہوا ہے جیسے کہ

حضرت عمر ابن عبد العزیز نجم الثاقب جلد ۲ صہ ۹ ۔

حضرت احمد بن خالد الخلال نجم الثاقب جلد ۲ صہ ۱۱ ۔

حضرت امام بقی بن مخلد قرطبی تعریف الاحیاء بفضائل الاحیاء ص ۲۲
حضرت ابو عبد اللہ بن عبد اللہ المعروف بالحاکم نیشاپوری۔
حضرت امام غزالی۔ حضرت سید عبد القادر جیلانی سرتاج طریقۂ قادریہ۔ بلقینی
حضرت خواجہ معین الدین چشتی۔ حضرت صالح بن عمر ارسلان قاہیی
حضرت سید محمد جون پوری۔ حضرت شیخ احمد سرہندی المعروف
امام ربانی مجدد الف ثانی۔ حضرت احمد شاہ ولی اللہ محدث دہلوی
حضرت سید احمد بریلوی ......... رحمہم اللہ اجمعین ؁

ان بزرگوں کو لاکھوں انسان مانتے ہیں اب اس عظیم الشان صداقت کو اسلام کا گو کیسا ہی سخت دشمن ہو لیکن تا قیامت جھٹلا نہیں سکتا کیونکہ جو **پیشین گوئی** اس کے وقت پر پوری ہوگئی اور اس نے لاکھوں انسان گواہ بھی ہو چکے تو اب اس کا جھٹلانا ہرگز ممکن نہیں۔ اور یہ بھی ممکن نہیں کہ کوئی سچا مسلمان ہو کر اسلام کی ایسی عظیم الشان خصوصیت کہ جس کے ذریعے غیر قوموں پر ہمارے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ تعالیٰ کے ایک برگزیدہ رسول ہونے کی اور صرف اسلام ہی دنیا میں ایک زندہ مذہب ہونیکی صداقت اس آسانی اور صفائی سے ثابت ہوتی ہے کہ اس صداقت کو جھٹلانے سے خدا اور رسول اور وہ تمام بزرگان دین کا جن کا ظہور ہر صدی میں ہوتا رہا اور جن کو لاکھوں انسانوں نے مانا اُن تمام کی تکذیب اور تضحیک لازم آتی ہے۔

## مجددین کے آمد کی دوسری وجہ اس اُمت مرحومہ میں

اسلام میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایسے خاص مصلح مبعوث کئے جانے کا دوسرا سبب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جب سے اسلام کو دنیا کی تمام قوموں کے لئے ایک عام اور کامل مذہب تا قیام قیامت قرار دیدیا اور دوسرے کوئی نئے یا پرانے مذہب کی ضرورت ہی باقی نہ رکھی مگر چونکہ اس اُمت میں جو فساد اور ضعف اعتقاد کا پیدا ہونا بوجہ امتداد زمانہ کے

ممکن تھا اس لئے اُس کے دور کرنے کیلئے مجددین کی ضرورت تاقیامت باقی رہنی تھی اللہ تعالےٰ نے اپنے خاص مصلح مبعوث کرنے کا سلسلہ ہر صدی میں جاری رکھا ہے کیونکہ گو اسلام کے تمام فرقے زبانی خدا اور اُس کے رسول کو ماننے کا دعویٰ کرتے ہیں اور کلمہ گو کہلاتے ہیں مگر پھر بھی اُن کے درمیان آپس میں اس قدر اختلاف بڑھ گیا ہے کہ وہ ایک دوسرے کو کافر اور مشرک کہتے ہیں اور اُن کے پیچھے نماز پڑھنا بھی جائز نہیں سمجھتے جیسے کہ **شیعہ وسنی۔ مقلد وغیر مقلد** وغیرہ فرقوں کے درمیان ہمیشہ کا مشاہدہ ہے اور جب مسلمانوں کو یہ بھی جتلا دیا گیا ہے کہ اسلام میں ایک کے سوائے باقی تمام فرقے جہنمی ہیں تو ایک حق کا طالب کس طرح ناجی فرقہ کی شناخت کر سکے اور اپنے آپ کو اس میں شریک رکھنے کی کوشش کرے مثلاً کسی غیر مسلم پر یہ بات کھل جائے کہ جب تک وہ اسلام نہ قبول کرے گا اس کی نجات نہ ہوگی اور جب وہ اسلام میں داخل ہونا چاہے اور اُسکو یہ بات معلوم ہوجائے کہ اس قدر مختلف فرقے اسلام میں ہیں تو اب وہ کونسا فرقہ اختیار کرے؟

ہر ایک فرقے کے علما وہی قرآن و حدیث ماننے کا اقرار کرتے ہیں لیکن پھر بھی آپس میں ایک دوسرے کی تردید کرتے ہوئے اپنا ہی **فرقہ ناجی** قرار دیتے ہیں اس صورت میں وہ کس کو حق پر سمجھے اور کس کو باطل پر؟

اللہ تعالیٰ جو عالم الغیب ہے خوب جانتا تھا کہ علماء کہلانے والوں کے درمیان آپس میں بڑا اختلاف ہو جائے گا اور حق کے طلبگاروں کو حق کے شناخت کرنے میں بڑے مشکلات پیش آویں گے اس لئے اس علیم و خبیر نے اسلام کے عظیم الشان **نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم** کے ذریعہ یہ نشانی اعلان کرادی بیشک اللہ تعالیٰ اس اُمت کے لئے ہر صدی کے شروع میں ایک ایسا مصلح مبعوث کرے گا کہ جس کے ذریعہ سچا اسلام دنیا میں پھر قایم ہو گا اور آیت استخلاف اس کی مضبوط اور مستحکم دلیل ہے۔

مگر جب کبھی ایسے مصلح کا ظہور ہوتا ہے تو ابتدا میں اکثر لوگ اللہ تعالیٰ

کی اس سنت کے ناواقفی کی وجہ سے اور علماء کی ہٹ دھرمی کے سبب سے
اس کی سخت مخالفت کرتے ہیں مگر رفتہ رفتہ انہیں میں سے ایسے سعید فطرت
لوگ جن کو آخرت کا خوف ہوتا ہے اُس کے دعوے اور دلائل اور تعلیم پر غور
کرتے ہیں تو اللہ تعالیٰ کے فضل سے حق شناخت کر لیتے ہیں جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ
وہ اپنے مختلف فرقوں سے علیحدہ ہو کر اللہ تعالیٰ کے مبعوث کئے ہوئے مصلح کی جماعت
میں شامل ہو جاتے ہیں اور ایک حق جویوں کا مجمع جن کی نسبت ارشاد ہے کہ ما
انا علیہ و اصحابی یعنی تہتر واں فرقہ قایم ہو جاتا ہے جو ناجی اور پسندید
حق ہے اور پھر وہ لوگ اس جماعت کے قولاً و فعلاً عمل کرنے والے صادقین کی
صحبت سے ایسے اثر یافتہ ہو جاتے ہیں کہ وہ بھی کامل مومنین بنکر اپنے جان
و مال کو اسلام کا اصلی چہرہ دنیا میں پیش کرنے کے لیے اسلام کے خادم
بن جاتے ہیں پس اس طرح سچا اسلام دنیا میں پھیلتا اور پھولتا چلا جاتا ہے
اور یہی فرقہ مجاهد فی دین الحق ہوتا ہے اللہ تعالیٰ کی یہ سنت اسلام
میں ۱۳ سو سال سے جاری ہے اور پھر قیامت تک جاری رہے گی۔

**اس صدی کا مجدد اعظم کون ہے**

اب اس تمہید کے بعد سوال یہ ہو سکتا ہے
اللہ تعالیٰ کے اس قدیمی سنت کے مطابق
صدی کے شروع میں بھی کسی مصلح کا ظہور
چاہئے تھا تو ہوا بھی ہے یا نہیں اگر ہوا ہے اور ہونا ضرور ہے تو پھر وہ کون
اور کس رتبہ و شان کا ہے اس کے جواب میں ہم بڑے زور سے اس بات
کا اعلان کرتے ہیں کہ وہ عظیم الشان مصلح جس کو اللہ تعالیٰ نے اس صدی
شروع میں مبعوث فرمایا وہ حضرت اقدس میرزا غلام احمد صاحب قادیانی
ہیں اللہ تعالیٰ کے بیشمار رحمتیں اور برکتیں آپ پر اور آپ کے آل و اعوان
ہوں کہ آپ نے اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہدایت پاکر پہلا کام جو کیا وہ یہ تھا
اسلام کی صداقت و عظمت دنیا کی تمام قوموں پر ثابت کرنے کے لئے

ایسی عظیم الشان کتاب تصنیف کی جو براہین احمدیہ کے نام سے مشہور و موسوم ہے
جس میں فضائلِ قرآنی و حقیقتِ نبوت سید الاولین والآخرین صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم اور تعلیم اسلام کی خوبیاں ایسی عمدگی سے بیان فرمائیں
کہ تا قیامت اسلام کی حجت دنیا کی تمام قوموں پر پوری ہوگئی اور ہزارہا اشتہار کے ذریعہ یہ بھی اعلان
کر دیا کہ اگر کوئی شخص آپ کے دلایل توڑدے یا اُس کے مثل اپنے مذہب کی کتاب سے بتلائے
یا اُس کے نصف بلکہ چوتھائی حصہ ہی کو بتلا سکے تو اُس کو دس ہزار روپے کا انعام دیا جائیگا
باوجود ایسے صاف و صریح انعامی اعلان کے کسی نے اس کے جواب دینے
کی جرأت نہ کی جس سے مسلمانوں کو اس قدر خوشی حاصل ہوئی کہ وہ آپکو
بلا آپ کے دعوے کے اس صدی کا مجدد قرار دیکے آپ کی بیعت میں
داخل ہونا چاہے مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی جو اُس وقت
اہل حدیث فرقہ کے ایک معزز لیڈر بلکہ ایڈوکیٹ شمار کئے جاتے تھے انہوں نے
اس کتاب اور صاحب کتاب یعنے حضرتِ اقدس میرزا صاحب کی تعریف
میں ایک پُر معنی ریویو لکھا ہے جو اس کا یہاں بیان کرنا خالی از دلچسپی نہ ہوگا
چنانچہ وہ اپنے رسالہ اشاعت السنہ میں لکھتے ہیں کہ "اب ہم اس پر
اپنی رائے نہایت مختصر اور بے مبالغہ الفاظ میں ظاہر کرتے ہیں ہماری
رائے میں یہ کتاب اس زمانے میں اور موجودہ حالت کی نظر سے ایسی
کتاب ہے جس کی نظیر آج تک اسلام میں تالیف نہیں ہوئی
اور آئندہ کی خبر نہیں اور اس کا مولف بھی اسلام کی مالی و جانی و قلبی و
لسانی و حالی و قالی نصرت میں ایسا ثابت قدم نکلا ہے جس کی نظیر پہلے مسلمانوں
میں بہت کم پائی گئی ہے ہمارے ان الفاظ کو کوئی ایشیائی مبالغہ سمجھے تو ہمکو
کم سے کم ایک ایسی کتاب بتادے جس میں جملہ فرقہ ہائے مخالفین اسلام خصوصاً
فرقہ آریہ و برہم سماج سے اس زور و شور سے مقابلہ پایا جاتا ہو اور دو چار ایسے
اشخاص انصار اسلام کی نشان دہی کرے جنھوں نے اسلام کی نصرت مالی

کی اس سنت کے ناواقفی کی وجہ سے اور علماء کی ہٹ دھرمی کے سبب سے اس کی سخت مخالفت کرتے ہیں مگر رفتہ رفتہ انہیں میں سے ایسے سعید فطرت لوگ جن کو آخرت کا خوف ہوتا ہے اُس کے دعوے اور دلائل اور تعلیم پر غور کرتے ہیں تو اللہ تعالیٰ کے فضل سے حق شناخت کر لیتے ہیں جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ وہ اپنے مختلف فرقوں سے علیحدہ ہو کر اللہ تعالیٰ کے مبعوث کئے ہوئے مصلح کی جماعت میں شامل ہو جاتے ہیں اور ایک حق جویوں کا مجمع جن کی نسبت ارشاد ہے کہ ما انا علیہ و اصحابی یعنی تہترواں فرقہ قایم ہو جاتا ہے جو ناجی اور پسندیدہ حق ہے اور پھر وہ لوگ اس جماعت کے قولاً و فعلاً عمل کرنے والے صادقین کی صحبت سے ایسے اثر یافتہ ہو جاتے ہیں کہ وہ بھی کامل مومنین بنکر اپنے جان و مال کو اسلام کا اصلی چہرہ دنیا میں پیش کرنے کے لئے اسلام کے خادم بن جاتے ہیں پس اس طرح سچا اسلام دنیا میں پھیلتا اور پھولتا چلا جاتا ہے اور یہی فرقہ مجاھد فی دین الحق ہوتا ہے اللہ تعالیٰ کی یہ سنت اسلام میں ۱۳ سو سال سے جاری ہے اور پھر قیامت تک جاری رہے گی۔

**اس صدی کا مجدد اعظم کون ہے**

اب اس تمہید کے بعد سوال یہ ہو سکتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے اس قدیمی سنت کے مطابق اس صدی کے شروع میں بھی کسی مصلح کا ظہور ہونا چاہئے تھا تو ہوا بھی ہے یا نہیں اگر ہوا ہے اور ہونا ضرور ہے تو پھر وہ کون اور کس رتبہ و شان کا ہے اس کے جواب میں ہم بڑے زور سے اس بات کا اعلان کرتے ہیں کہ وہ عظیم الشان مصلح جس کو اللہ تعالیٰ نے اس صدی کے شروع میں مبعوث فرمایا وہ حضرت اقدس میرزا غلام احمد صاحب قادیانی ہیں اللہ تعالیٰ کے بیشمار رحمتیں اور برکتیں آپ پر اور آپ کے آل و اعوان پر ہوں کہ آپ نے اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہدایت پا کر پہلا کام جو کیا وہ یہ تھا کہ اسلام کی صداقت و عظمت دنیا کی تمام قوموں پر ثابت کرنے کے لئے ایک

ایسی عظیم الشان کتاب تصنیف کی جو براہین احمدیہ کے نام سے مشہور و موسوم ہے
جس میں فضائل قرآنی و حقیقتِ نبوت سید الاولین والآخرین صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم اور تعلیم اسلام کی خوبیاں ایسی عمدگی سے بیان فرمائیں
کہ تا قیامت اسلام کی حجت دنیا کی تمام قوموں پر پوری ہوگئی اور ہزارہا اشتہار کے ذریعہ یہ بھی اعلان
کر دیا کہ اگر کوئی شخص آپ کے دلایل توڑدے یا اُس کے مثل اپنے مذہب کی کتاب سے بتلادے
یا اُس کے نصف بلکہ چوتھائی حصہ ہی کو بتلا سکے تو اُس کو دس ہزار روپیہ کا انعام دیا جائیگا
باوجود ایسے صاف و صریح انعامی اعلان کے کسی نے اس کے جواب دینے
کی جرأت نہ کی جس سے مسلمانوں کو اس قدر خوشی حاصل ہوئی کہ وہ آپکو
بلا آپ کے دعوے کے اس صدی کا مجدد قرار دیکے آپ کی بعیت میں
داخل ہونا چاہے مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی جو اُس وقت
اہل حدیث فرقہ کے ایک معزز لیڈر بلکہ ایڈوکیٹ شمار کئے جاتے تھے انہوں نے
اس کتاب اور صاحب کتاب یعنے حضرتِ اقدس میرزا صاحب کی تعریف
میں ایک پُر معنی ریویو لکھا ہے جو اس کا یہاں بیان کرنا خالی از دلچسپی نہ ہوگا
چنانچہ وہ اپنے رسالۂ اشاعتِ السنہ میں لکھتے ہیں کہ ”اب ہم اس پر
اپنی رائے نہایت مختصر اور بے مبالغہ الفاظ میں ظاہر کرتے ہیں ہماری
رائے میں یہ کتاب اس زمانے میں اور موجودہ حالت کی نظر سے ایسی
کتاب ہے جس کی نظیر آج تک اسلام میں تالیف نہیں ہوئی
اور آئندہ کی خبر نہیں اور اس کا مولف بھی اسلام کی مالی و جانی و قلبی و
لسانی و حالی و قالی نصرت میں ایسا ثابت قدم نکلا ہے جس کی نظیر پہلے مسلمانوں
میں بہت کم پائی گئی ہے ہمارے ان الفاظ کو کوئی ایشیائی مبالغہ سمجھے تو ہمکو
کم سے کم ایک ایسی کتاب بتا دے جس میں جملہ فرقہ ہائے مخالفین اسلام خصوصاً
فرقہ آریہ و برہم سماج سے اس زور و شور سے مقابلہ پایا جاتا ہو اور دو چار ایسے
اشخاص انصار اسلام کی نشان دہی کرے جنھوں نے اسلام کی نصرت مالی

وجانی وقلمی ولسانی کے علاوہ نصرتِ حالی کا بیڑا اٹھالیا ہو اور منکرین الہام کے مقابلہ میں مردانہ تحدی کے ساتھ یہ دعویٰ کیا ہو کہ جس کو وجود الہام کا شک ہو وہ ہمارے پاس آکر اس کا تجربہ ومشاہدہ کرلے اور اس تجربہ اور مشاہدہ کا غیر اقوام کو مزا بھی چکھا دیا ہو الخ مگر افسوس ہے کہ ایسی تعریف و توصیف کرنیوالا انسان جو بار بار یہ لکھتا ہے کہ بلا مبالغہ کہتا ہوں اور بلکہ یہ ایشیائی جھوٹ نہیں مگر چند ہی دنوں کے بعد جبکہ **حضرت اقدس میرزا صاحب** نے اللہ تعالیٰ کی طرف سے الہام پاکے **مسیح موعود ومہدی مسعود** ہونے کا دعویٰ کیا تو یہی مولوی صاحب نے آپ پر کفر کا فتویٰ لگا دیا اور اسی کورانہ تقلید میں اکثر مسلمانوں کا یہی کہنا ہے کہ اس میں کلام نہیں کہ حضرت میرزا صاحب بڑے مقدس وولی وامام ہیں اور ہم ان کو مجدد بھی مانتے ہیں لیکن آپ کے **مسیح موعود** ومہدی مسعود ہونے کے دعوے کو ہم نہیں مان سکتے ان لوگوں کا یہ عجیب خیال ہے کہ اگر کوئی شخص مجدد وولی ومقدس وامام بھی ہو اور پھر وہ بیدھڑک جھوٹ بھی بولے اس سے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ ان کے نزدیک مجدد کی یہ اچھی تعریف ہے کہ وہ لوگوں کی رہنمائی کے لئے دینی خدمت بھی کرے اور پھر انہیں کو گمراہ کرنے جھوٹ بھی بولا کرے اور پھر وہ مجدد بھی کہلا سکتا ہے اس قسم کے لوگ تو اس زمانہ میں صدہا ہیں لیکن ہم ان کو کیا کریں۔

یاد رکھو کہ صدی کا مجدد جس کو خدائے تعالیٰ ایک سو سال کے بعد **سچا اسلام** آشکار کرنے کے لئے خاص طور پر مبعوث کرتا ہے وہ ہرگز جھوٹے دعوے نہیں کرتا بلکہ **جھوٹ** تو اس کی نزدیک شرک ہے کیونکہ وہ خدا تعالیٰ کا خاص مصلح ہوتا ہے استخلاف والی آیت اور مجدد والی حدیث کے الفاظ سے ہی اس بات کا کافی ثبوت پایا جاتا ہے اور اس کی بعثت کی یہی غرض ہوتی ہے کہ اس زمانہ میں مسلمانوں کے جن غلط خیالات وگمراہی سے **دین** کی خرابی

ہوتی ہو وہ اُن پر کھول دئے جائیں تا دنیا میں پھر سچے اسلام کی شکل نظر آئے
اس زمانہ میں اسلام پر بیرونی حملوں کا بڑا زور تھا خصوصاً پادریوں کی طرف سے
اور خود مسلمان ایسے غلط خیالات میں مبتلا تھے کہ جس کی وجہ سے اُن کی اور
تائید ہوتی تھی اس لئے وہ لوگ خود مسلمانوں کے ذریعہ عیسیٰ علیہ السلام کا درجہ
دنیا کے تمام انبیاء سے افضل ہونا بہت آسانی سے ثابت کرتے ہیں۔

عیسائی تو کھلم کھلا عیسیٰ علیہ السلام کو خدا اور خدا کا بیٹا منواتے ہیں
اور اُن کے مرد اور عورتیں رات دن دنیا کے ہر ایک حصہ میں حتیٰ کہ ہندوستان
کے چھوٹے چھوٹے قصبہ و دیہات میں یہی غلط عقیدہ پھیلانے کی بڑی کوشش
کرتے ہیں اور ان کو اس کام میں **یورپ** وامریکہ سے کروڑہا روپیہ کی امداد
ملتی ہے وہ لوگ شاید اصل حقیقت سے واقف نہیں اس لئے نیک کام سمجھکر
مدد کرتے ہوں گے مگر اللہ تعالیٰ کے نزدیک ایک انسان کا درجہ حد سے بڑھا دینا
اور بلکہ خدا یا خدا کا بیٹا قرار دینا ایسا بُرا ہے کہ جس سے قریب ہے کہ آسمان
پھٹ جائے اور زمین چر جائے اور پہاڑ ریزہ ریزہ ہو جائیں جیسے کہ خداوند
تعالیٰ نے قرآن شریف میں فرمایا ہے تَكَادُ السَّمٰوٰتُ يَتَفَطَّرْنَ مِنْهُ وَتَنْشَقُّ
الْاَرْضُ وَتَخِرُّ الْجِبَالُ هَدًّا اَنْ دَعَوْا لِلرَّحْمٰنِ وَلَدًا ع سورہ مریم۔

گو مسلمان ہرگز عیسیٰ علیہ السلام کو خدا یا خدا کا بیٹا نہیں مانتے مگر پھر بھی
غلط فہمی سے اُن کی نسبت ایسے ایسے غلط اعتقاد رکھتے ہیں کہ جس کی باعث
خداتعالیٰ کی بعض صفات میں ان کا شریک ہونا ثابت ہوتا ہے اور
اس کی وجہ سے عیسیٰ علیہ السلام تمام انبیاء میں وحدہٗ لاشریک ثابت ہوتے
ہیں پس اسی باعث لاکھوں مسلمان عیسائی ہو گئے اور بلکہ پادری کا پیشہ
اختیار کرکے اسلام کی خرابی کر رہے ہیں۔

## اس زمانہ کے مصلح کا نام مسیح موعود کیوں رکھا گیا

اللہ تعالیٰ نے اس زمانے کے اپنے
خاص مصلح کو اس لئے مبعوث کیا کہ اس کے

ذریعہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق جو غلط عقاید خواہ وہ عیسائیوں میں ہوں یا مسلمانوں میں یا یہودیوں میں غرض کہ ان کی نسبت جس قدر غلط عقاید ہیں وہ دور کئے جائیں اسی لئے اس زمانہ کے مصلح کا نام مسیح موعود رکھا گیا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھی مسیح موعود کے متعلق یہی فرمایا تھا کہ جب وہ نازل ہوگا تو وہ صلیب کو توڑے گا اس لئے اس زمانہ کا مصلح اپنے آخری دم تک صلیبی مذہب کو توڑتا رہا اور یہی سبب تھا کہ حضرت اقدس میرزا صاحب حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی وفات ثابت کرنیکے لئے جیسا کہ ثابت ہے بہت زور دیا کرتے تھے اور اس طرح وہ عیسائیوں اور مسلمانوں کے غلط عقاید کی اصلاح فرماتے تھے کیونکہ وہ خوب جانتے تھے کہ یہی عقیدہ تمام فتنہ کی اصل جڑ ہے جو کٹ جانے سے تمام باتوں کا فیصلہ ایک ہی دم میں ہو جائیگا وہ اس طرح کہ جب عیسائی قوم پر یہ کھل جائے کہ وہ جس کو خدا سمجھتے ہیں ایک انسان کی طرح طبعی موت سے فوت ہوگئے تو اُن کا خدا ہونا غلط ٹھیرا کیونکہ خدا تو کبھی مرتا ہی نہیں۔ دوسرا فایدہ یہ ہوتا ہے کہ ان کے کفارے کا مذہب بھی باطل ہو جاتا ہے کیونکہ جب عیسیٰ علیہ السلام طبعی موت سے فوت ہو گئے تو ان کا خدا کا بیٹا ہو کے دنیا کے تمام انسانوں کے گناہ بخشانے کے لئے صلیب پر مارے جانا غلط ثابت ہوا اس طرح حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی وفات ثابت ہونے سے عیسائی قوم کے دو زبردست عقیدے جڑ سے کٹ جاتے ہیں جس کے سبب ان کا سارا مذہب باطل ہو جاتا ہے اور ان پر اسلام کی صداقت فوراً کھل جاتی ہے مگر افسوس یہ ہے کہ مسلمانوں نے اسلام کی ایسی عظیم الشان فتح کی راہ میں بڑی روکیں ڈالیں اور عیسائی قوم کے مشرکانہ عقاید کی تائید کی یعنی اس طرح سے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی وفات ثابت کرنیوالے شخص کو تو جھوٹا کہا اور اس کے برخلاف یہ کہا کہ بیشک وہ آسمان پر زندہ بیٹھے ہیں اور تا قیامت زندہ رہیں گے اور وہی ہمارے مسیح موعود ہیں اور اس کے

خلاف کہنے والا کافر و دجال ہے اور اسی پر اکتفا نہ کیا بلکہ بہت ہی بڑے بڑے فتوے و تحریریں شایع کیں نعوذ باللہ اس مخالفت میں اسلام کے مختلف فرقوں کے مولویوں اور مشایخوں نے حصہ لیا اگر یہ لوگ اسلام کے خیرخواہ ہوتے تو صبر سے کام لیتے اور حضرت اقدس میرزا صاحب کے دعوے اور دلائل پر غور کرتے اور سوچتے کہ اس میں اسلام کی بھلائی ہے یا برائی افسوس کہ انھوں نے بڑی جلدی سے بدظنی کی اور اس میں ترقی کرتے کرتے بڑی سخت مخالفت کی جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اب ان کو حق کا قبول کرنا ایک موت ہے۔

## عیسیٰ ابن مریم ایک نام کے دو شخص ہیں۔

حضرت اقدس میرزا صاحب نے حضرتِ عیسیٰ علیہ السلام کی وفات قرآن شریف کے ۳۰ آیات اور احادیثِ صحیحہ سے ثابت کئے ہیں اور یہ بھی ثابت کیا ہے کہ بعد وفات کسی مردہ کا دنیا میں دوبارہ آنا از روئے قرآن و حدیث کے منع ہے تو پس اس طرح حضرتِ عیسیٰ علیہ السلام کا بھی بعد وفات دوبارہ آنا منع ہے کیونکہ قرآن میں اُن کے لئے کوئی خصوصیت نہیں اور نہ کوئی استثنا ہے اب مناسب معلوم ہوتا ہے کہ منجملہ ۳۰ آیات کے یہاں چند آیات ضروری وفات عیسیٰ کے متعلق ذیل میں بیان کئے جائیں۔

(۱) مَا الْمَسِيحُ ابْنُ مَرْيَمَ اِلَّا رَسُولٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُل سورہ مائدہ ع یعنی (۱) عیسیٰ ابن مریم صرف ایک رسول ہیں بیشک اس کے پیشتر کے تمام رسول فوت ہوگئے۔ اگلے رسول انسان تھے اس لئے فوت ہوگئے عیسیٰ بھی اگر انسان اور صرف رسول ہیں تو ضرور فوت ہوگئے ہیں اسی قسم کی ایک آیت اور بھی ہے جو گویا اس آیت کی تفسیر ہے وہ یہ ہے۔

(۲) وما محمد الا رسول قد خلت من قبله الرسل سورہ آل عمران ع یعنی محمد صرف ایک رسول ہیں اس کے پیشتر کے تمام رسول

فوت ہوگئے۔ اس آیت سے صاف ثابت ہوگیا کہ عیسٰیؑ جو آپ کے پیشتر کے
رسول تھے وہ بھی فوت ہوگئے۔ ان مذکورہ آیات کے سوا ایک اور بھی آیت ہے
جو ان سب سے بڑھکر صاف ہے۔

(۳) وَالَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ لَا يَخْلُقُوْنَ شَيْئًا وَّهُمْ يُخْلَقُوْنَ اَمْوَاتٌ غَيْرُ اَحْيَآءٍ وَمَا يَشْعُرُوْنَ اَيَّانَ يُبْعَثُوْنَ سورۂ نحل ع

یعنی جو لوگ سوائے اللہ کے معبود بنائے جاتے ہیں اور پکارے جاتے ہیں،
وہ کوئی چیز پیدا نہیں کرسکتے بلکہ وہ آپ بھی پیدا شدہ ہیں اور وہ تمام لوگ
مرچکے ہیں زندہ بھی تو نہیں ہیں وہ نہیں جانتے کہ کب اٹھائے جائیں گے
اب تبلاؤ کہ اگر کوئی مخالف اسلام ہی اس جگہ تم پر یہ اعتراض کرے کہ یہ بیان
قرآن کا بموجب تمھارے اعتقاد کے تو خلاف ہے کیونکہ قرآن مسیح ابن مریم
کو من دون اللہ سمجھتا ہے اور کہتا ہے من دون اللہ یعنی اللہ کے سوا جس قدر معبود
ہیں ان کو بغیر کسی ایک کے مستثنیٰ کرنے کے مردہ قرار دیتا ہے اور تم مسیح ابن مریم
کو زندہ قرار دیتے ہو حالانکہ قرآن کہتا ہے کہ کوئی من دون اللہ معبود زندہ
نہیں ہے پس اگر تم سچے ہو تو قرآن حق پر نہیں اور اگر قرآن حق پر ہے تو
پھر تم حضرت عیسیٰ کے زندہ ہونے کا دعویٰ کرنے میں سچے نہیں۔ تو آخر اس اعتراض
کا کیا جواب ہے۔ اور ظاہر ہے کہ قرآن شریف کا یہ منشا کہ تمام معبود غیر اللہ
اموات غیر احیاء ہیں یعنی مردہ ہیں زندہ نہیں تو اس بات کے اول مصداق
تو حضرت عیسیٰ ہی ہیں کیونکہ زمین پر سب انسانوں سے زیادہ وہی پوجے
گئے ہیں اور تمام انسانی پرستاروں کی نسبت اُن کا گروہ کثرت میں قوت
میں شوکت میں سرگرمی میں دعوتِ شرک میں آگے بڑھا ہوا ہے دیکھو کہ عیسیٰ
پرست دنیا میں کروڑہا ہیں اور اس قدر جماعت انسان پرستوں کی کوئی
اور نہیں سو اگر قرآن نے ان کو اس آیت سے مستثنیٰ رکھا ہے تو نعوذ باللہ
اس سے پایا جاتا ہے کہ قرآن کے نازل کرنے والے کے پاس وہ غیر اللہ

انتظار کرتے رہو ہمارے آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وبارک وسلم کا تو
یہ فخر تھا کہ لوکان موسیٰ وعیسیٰ حیّین لما وسعھما الا اتباعی یعنی اگر موسیٰ وعیسیٰ
زندہ رہتے تو ان کو بھی میری پیروی کئے بغیر چارہ نہ تھا اسی پر آپ نے اکتفا
نہ کیا بلکہ فرمایا کہ علماء امتی کانبیاء بنی اسرائیل یعنی میری اُمت کے علماء
بنی اسرائیل کے نبی کے برابر ہیں مگر افسوس اُن تمام مسلمانوں پر جو ہمارے
سردار انبیاء صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ایسی عظیم الشان فضیلت کی اس طرح تردید
کرتے ہیں کہ اس اُمت میں ایسا کوئی عالم یا مجدد یا مصلح یا مامور نہیں جو بنی اسرائیل
کے نبی کے مانند کام کرسکے اس لئے خود اسلام کی مدد کے لئے یہ لوگ بنی اسرائیل کے
فوت شدہ نبی حضرتِ عیسیٰ ابن مریم کو آسمان سے بلوانا چاہتے ہیں اگر ان کا
یہ عقیدہ صحیح ہوتا تو نعوذ باللہ ہمارے آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قیامت
تک ...ن بڑی ہتک ہوگی کیونکہ اُس وقت موسیٰ علیہ السلام آپ کو یہ کہہ سکتے ہیں کہ
آپ نے اپنی اُمت میں یہ اچھا مبالغہ کیا کہ موسیٰ وعیسیٰ زندہ رہتے تو میری
پیروی کرتے بلکہ آپ نے یہاں تک بھی کہدیا کہ میری اُمت کا ایک ایک عالم بھی
بنی اسرائیل کے نبی کے برابر ہے حالانکہ آپ کا یہ قول صرف مبالغہ کے سوائے
اور کچھ نہ تھا کیونکہ آپ کی اُمت میں کوئی عالم یا مجدد یا مصلح یا مامور ہرگز یہ حوصلہ
نہیں رکھ سکتا کہ ہماری برابری کرسکے اسی لئے آخر زمانہ میں بھی میرے ایک
ماتحت نبی نے جو ہمارے بنی اسرائیلی سلسلے کا آخری خلیفہ تھا اُس کو دوبارہ
دنیا میں بھیجنا پڑا اور اس نے خود آپ کی اور بلکہ دنیا کے تمام انبیاء کے اُمتوں
کی اصلاح کی اس لئے آپ اور دنیا کے تمام انبیاء میرے ماتحت نبی کے شکرگزار
رہنا چاہئے اگر آپ کا یہ قول صحیح ہوتا اور اس بات میں مبالغہ نہ ہوتا کہ آپ کی
اُمت کا عالم بنی اسرائیل کے نبی کے برابر کام کرسکتا ہے اور آپ کی اُمت کو
اس بات کا یقین بھی ہوتا تو پھر کیوں وہ میرے اس ماتحت نبی کو دنیا میں
دوبارہ بلوانے کے لئے سخت انتظار کرتے رہتے۔ حالانکہ اللہ تعالیٰ نے تو قدیم سے

